कहा कि 'सीजर्स वाअिफ शुड बी बियांड समपिशन' अुस लिहाज से हुकूमत को सोंचना चाहिये। मुझे अुम्मीद है कि हुकूमत अिन चीजों की तरफ तवज्जह देगी।

अेक और चीज हाअुस के सामने रखकर मैं अपनी तकरीर खतम करूंगा। राजप्रमुख के अेड्रेस के वक्त मैंने और कम्युनिस्ट पार्टी के मेंबरों ने अिस चीज को हाअुस के सामने रखा था कि दो साल होने के बावजूद सियासी कैदियों को रिहा नहीं किया गया है, शायद आप अुनको सियासी कैदी नहीं समझते, लेकिन अेक नजरिये के तहत जद्दोजहद जारी था। अपनी जान हथेली पर रखकर अुन्होंने कुर्बानियां की हैं। मुमकिन है अुनके नजरिये को आप न मानें। मतभेद हो सकता हैं, लेकिन जिन्होंने अेक सियासी नजरिये के लिये कुर्बानियां कीं और अुन तमाम जदोजहद के बाद आज जो अेक अिलेक्टेड मशीनरी यहां कायम हुअी है तो हुकमत के लिये जरूरी है कि तमाम सियासी पार्टियों को ज्यादा से ज्यादा आजादी अिस डेमोक्रेटिक सेटअप में काम करने का मौका दे और अिसलिये अुन तमाम सियासी कैदियों को छोडना जरूरी हो जाता है। मैंने खुद और कम्युनिस्ट पार्टी की तरफ से चीफ मिनिस्टर साहब से कअी मर्तबा अिनके लिये नुमाअिंदगी की गअी ह, हुकूमत ने वादा भी किया था कि अिस सिलसिले में वह सोंचेंगी लेकिन अिसके बारे में जिस तरह से अमली जामा पहनाया जाना चाहिये अुस तरह से पहनाया नहीं जा रहा है। मैं कहूंगा कि हुकूमत अब अिसके बारे में जल्द से जल्द सोंचे और तमाम सियासी कैदियों को रिहा करें। अुनके खिलाफ जो केसेस चलाअी जा रही हैं अुनको विद्ड्रा ( Withdraw ) कर लें और अेक अैसा अेटमोस्फिअर (Atmosphere) पैदा करें कि जहां जो जुल्म और सितम हो रहे हैं वे सब खतम हो जायें। कअी शिकायतें अिसके बारे मे अब तक हाअुस के सामने आअी हैं मैं अुनकी तफसील में जाकर अुनको दोहराना नहीं चाहता, लेकिन कॉंग्रेस को छोडकर बाकी सब सियासी पार्टियों में यह अेक आम ख्याल पैदा हो गया है कि हुकूमत की तरफ से तमाम पार्टीयों के काम में रूकावट पैदा करने की पुलिस के जरिये से कोशिश की जाती है अुनके कार्यकर्ताओं पर फॉल्स केसेस ( False cases ) चलाअी जाती हैं, झूटे मुकदमात में अुनको फंसाने की कोशिश की जाती है, और अैसे कअी केसेस हुकूमत के सामने लाये गये हैं और आयंदा भी लायें जायेंगे। हम अपनी सर्व्हिसेस के लिये यह मोटो (Motto) रखना चाहते हैं कि हम अव्वाम के खिदमतगार हैं मोटो अेट युवर सर्व्हिस ( Motto at your service ) अगर अुसको सचमुच अमल में लाना है तो करप्शन को और रिप्रेशन ( Repression ) को दूर करना पडेगा और मुल्क के अंदर अैसे हालात पैदा करने पडेंगे जिससे हम तमाम लोग तमाम पार्टियां मुल्क की बहबूदी के लिये आगे कदम अुठा सकें। मैं अुम्मीद करता हूं के मैंने जो चीजें हाअुस के सामने रखी हैं अुनके अूपर हुकूमत संजीदगी से सोंचेगी और जो टॉप हेवी अॅडमिनिस्ट्रेशन सक्यूरिटी सर्व्हिसेस पर हो रहा है अुसको दुरूस्त करेगी, नेशन बिल्डिंग के लिये जो अब ४० फीसद रखा गया है अुसमें अिजाफा करके अुसको ६० फीसद करेगी। हुकूमत की टॅक्सेशन पालिसी अैसी हो कि जिससे अुसका अिन्सीडन्स सरमायेदार तबके पर ज्यादा पडे चूंकि वे अुसको बर्दाश्त कर सकते हैं और आम लोगों को टॅक्सेशन से रिलीफ मिले और अिसके साथ साथ फ्यूडल सेटअप म भी तबदीली करने की तरफ कोशिश की जायेगी।

**شری جی - راجہ رام** ( آرمور ) مسٹر اسپیکر سر - پچھلے دو سال کے بجٹس کو اور اب اس تیسرے سال کے بجٹ کو دیکھنے کے بعد عام لوگوں کے دلوں میں نہیں تو کم ازکم میرے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ کانگریس پارٹی کی گورنمنٹ جو اس وقت

اقتدار میں ہے اسکے سامنے کوئی واضح نقشہ آئندہ سماج کو بنانے کے سلسلہ میں قوم اور ملک کو ترقی کے راستہ پر لیجانے کے لئے نہیں ہے ۔ کوئی واضح پلان ہے ایسا ہم نے محسوس نہیں کیا ہے بلکہ ایک بھٹکے ہوئے راھی کی طرح اندھیرے میں ادھر کچھ راہ ملی ، پھسلا پھر اودھر ٹکرا کر واپس آیا ایسا ھی آج کی حکومت کا حال ہے ۔ بالکل اندھیرے میں ایک بھٹکے ہوئے راھی کی طرح ہماری آج کی حکومت چل رھی ہے ۔ کانگریس نے اقتدار میں آنے سے پہلے جو نقشہ عوام کے سامنے رکھا اور ۶۰ سال کی آزادی کی لڑائی کے دوران میں آئندہ بننے والے ہندوستانی سماج کا جو خاکہ پیش کیا تھا اسکو اس بجٹ کے مختلف پہلووں کو سامنے رکھکر میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کرونگا کہ وہ اوس راستہ پر نہیں جارھی ہے جو کہ اوسکی منزل ہے ۔ وہ ترقی کی منزل کی طرف گامزن نہیں ہے ۔

چنانچہ سب سے پہلے میں یہ کہونگا کہ ہمارا اورگورنمنٹ کا یہ آدیش تھا کہ ملک میں ایک ایسی سماج کی رچنا کی جائے جہاں اکسپلائٹیشن ( Exploitation ) نہو ۔ جہاں طبقات نہوں ۔ کلاس لس سوسائٹی ( Classless society ) ہو ۔ وہ تفرق ختم کردیا جائے جو برسہا برس سے پچھڑے ہوئے طبقات پر برتا جاتا یا کسی نہ کسی وجہ سے اقتدار میں آکر پچھلی گورنمنٹ نے روا رکھا تھا اور ان بست طبقات کو غلامانہ حیثیت دی تھی ۔ انکی انتی کرکے ہم فرق مٹانا چاہتے تھے اور کرنا یہ چاہتے تھے کہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ یہ آدمی نیچ ہے اور وہ آدمی اونچ ہے اگرچیکہ معیشت کے اعتبار سے سوسائٹی میں کچھ فرق ہوسکتا ہے ۔ انکے رہنے سہنے اور کھانے پینے میں کچھ فرق ضرور ہوسکتا ہے مگر دوسرے لوگوں کو لوٹ کھسوٹ کرکے بلند طبقات جو شوشن کرتے ہیں اسکو ختم کردیا جائے اور جو طبقہ غلامانہ حالت میں ہے اسکی انتی ( उन्नति ) کی جائے۔چنانچہ آزادی حاصل ہونے کے بعد الکشنس سے پہلے کانگریس نے نظام آباد کے ادھیویشن ( अधिवेशन ) میں اور پھر اپنے مینیفسٹو ( Manifesto ) میں کھلم کھلا یہ کہا تھا کہ اگر کانگریس پارٹی اقتدار میں آجائے تو اسکے یہ ٹارگٹس ( Targets ) ہونگے ۔

اب اس بجٹ کو دیکھنے کے بعد اور پچھلے دو سال کے بجٹس کو دیکھنے کے بعد یہ پتہ چلتا ہے کہ ہم اسطرف قدم نہیں بڑھا رہے ہیں ۔ کیا ہم اسطرف قدم بڑھا رہے ہیں اور کیا ہم نے جو وعدہ کیا تھا کہ وہ صرف معاشی پستی کو دور کرینگے بلکہ ڈی سنٹرلائزیشن آف اڈمنسٹریشن ( Decentralisation of administration ) کی طرف قوم کو لیجائینگے یہ بتلانے کی کوشش کرینگے کہ صحیح طور پر جنتا ( जनता ) کو یہ محسوس ہو کہ جنتا اپنے آپ پر راج کررھی ہے ۔ آج تیسرا سال گزر رہا ہے لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ معاشی ڈی سنٹرلائزیشن تو کجا کم سے کم جو پولیٹیکل اتھاریٹی ( Political authority ) ہے اس میں کہاں کہاں ڈی سنٹرلائزیشن کی طرف لے جارہے ہیں یا بالکل ویسا ھی جیسا کہ فارنرس ( Foreigners ) انگریز جیسی حکومت کرتے تھے ؟ ویسی ھی حکومت آج کر رہے ہیں وہ اپنے اقتدار

اور اپنی شان و شوکت کو قائم رکھنے جن جن ایجنسیوں کو جیسے شطرنج پر مہروں کو بٹھاتے ہیں ، بٹھائے تھے ویسے ہی بٹھانا چاہتے ہیں ۔ انکو وہاں سے ہٹانے کا ارادہ آج اس تیسرے سال کے بجٹ میں بھی نہیں ہے ۔ چنانچہ میرا یہ کہنا ہے کہ ہماری جو سیاسی طاقت ہے وہ دلی میں اور حیدرآباد میں سمٹ کر رہ جائیگی ۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ بار بار یہ کنفشنس ( Confessions ) کرنا کہ عوام کی مدد نہیں ملتی ۔ فائیو ایر پلان میں بھی یہ کہا گیا کہ راستہ میں پارٹیاں ایسی حائل ہیں کہ کوآپریشن نہیں ملتا تو ہم کیا کریں ۔ تو میں یہ کہونگا کہ کسی ایک سیاسی پارٹی یا کچھ سیاسی پارٹیوں کے یہ کہنے سے کہ حکومت کا ساتھ نہ دو عوام ساتھ دینے سے باز نہیں رہتے ۔ میں یہ ماننے کے لئے تیار نہیں ہوں ۔ بلکہ اگر یہی حالت رہے تو سیول ڈس اوبیڈینس ( Civil disobedience ) کی طرح پھر ایک مہم کی جائیگی ۔ جو سپنے آپ نے انکو دکھائے تھے اور جو پروگرام انکے سامنے رکھا تھا اگر وہ پورا نہ کریں تو یہ ہوگا ۔ جب تک ایسا نہ ہو کہ ہمارے دیش کی جو سیاسی شکتی ہے اسکو چار کھمبوں پر جسکو کہ میں فور پلر اسٹیٹ (Four Pillar State) کہتا ہوں اس نقطہ نظر سے ہماری گورنمنٹ یا کوئی بھی گورنمنٹ ہندوستان میں قائم کرنے کے لئے نہ بڑھیگی تو میں سمجھتا ہوں کہ اسکا یہ دعوی کہ وہ کلاس لس سوسائیٹی ( Classless society ) یا کاسٹ لس سوسائیٹی ( Casteless Society ) یا طاقت کی مساویانہ تقسیم کا دعوی صحیح نہیں ہوسکتا ۔

چار کھمبوں والے راج کی طرف میں کہونگا کہ وہ ڈس ہارٹڈلی آر ہاف ہارٹڈلی (Disheartedly or Halfheartedly) قدم اٹھایا گیا اور پنچائت کے سلسلہ میں اسٹیٹ میں کام شروع ہوا ۔ لوگوں نے دلچسپی لی اور ہمیں یہ معلوم ہوا کہ دیہاتوں میں جہاں جہاں بھی کمیٹیاں قائم ہوئیں وہ آگے بڑھیں ۔ لیکن ایک سال گزرنے پر حکومت نے سوچا کہ اگر انکو سیاسی طاقت استعمال کرنے کا موقع دینگے تو انکا اندھیرے میں رکھکر حکومت کرنے کا جو خیال ہے وہ پورا نہوگا ۔ یہ سمجھکر حکومت نے مالی امداد کو گھٹانا شروع کردیا اور مالی امداد پندرہ فیصد سے ساڑھے سات فیصد کردیگئی ۔ ورنہ اس بجٹ میں نئے پنچائت کمیٹیاں بنانے اور جو کچھ بھی کمیٹیاں ہیں انکو زیادہ مالی امداد دینے کے لئے گنجائش ہوتی لیکن گورنمنٹ کا یہ مقصد نہیں ہے تاکہ سیاسی ستہ ( सत्ता ) عوام کے ہاتھوں میں منتقل نہ ہو جائے ۔ چنانچہ انکا یہ دانستہ پلان ہے ۔ انہوں نے سوچ سمجھکر یہ کیا ہے کہ کمیٹیوں کو ناکام بنائیں تاکہ یہ طاقت حیدرآباد کی حکومت اور حیدرآباد کے اڈمنسٹریشن کے ہاتھوں میں سمٹ کر رہ جائے ۔

اسکے علاوہ ڈی سنٹرلائزیشن کے سلسلہ میں حکومت نے ان کمیٹیوں کو الکٹیڈ ( Elected ) بنانے کے لئے کونسا قدم اٹھایا میری یہ ہر بات گورنمنٹ پر ایک چارج ہے کہ جو گورنمنٹ حیدرآباد میں ہے اسنے شوشن کرنے والے غیر ذمہ دار سیٹھ ساھوکار لوگوں کو نامینیٹ ( Nominate ) کیا ہے اور ساتھ ہی

جو بھی دھرا راج چلا ہے اسکی آڑ لیکر شکار کھیلنے کی کوشش کی ہے ۔ یہ کہا جاتا ہے
کہ پولیس ایکشن سے پہلے یہ تھا اور وہ تھا ۔ اسکے بعد ڈویل اڈمنسٹریشن
( Dual Administration ) تھا تو وہ بھی اب ختم ہوگیا ۔ لیکن آج ڈسٹرکٹ
بورڈ پر واقعی طور پر کن لوگوں کو کام کرنے کا موقع دیا جا رہا ہے ۔ پہلے جو لوگ
تھے اون ہی کو موقع دیا جا رہا ہے ۔ اب اگر پروگریسیو لوگ کچھ کام کرنا چاہتے ہیں
تو انہیں کلکٹر جو ڈسٹرکٹ بورڈ کا پریسیڈنٹ ہوتا ہے اسکے پاس جانا پڑتا ہے ۔ اگر
کلکٹر کی رائے کے خلاف کوئی مسئلہ ہوتو انکو نکالنے کی کوشش کی جاتی ہے ۔

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ اب ہم ۵ ۔ ۳۰ تک اڈجرن ہوتے ہیں ۔

The House then adjourned for recess till Half Past Five of the Clock.

The House reassembled after recess at Half Past Five of the Clock.

MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR

## Business-of the House

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ قبل اس کے کہ ہم ڈسکشن شروع کریں میں یہ اناونس
( Announce ) کرنا چاہتا ہوں کہ چیف منسٹر صاحب کے ڈیمانڈس
(۱۱ و ۱۲) مارچ سنہ ۱۹۵۴ع کو لئے جائینگے ۔ اون پر موشنس فار رڈکشن کل یعنی
۹ ۔ مارچ کو پانچ بجے تک دیدئے جائیں ۔

## Budget–General Discussion

شری جی ۔ راجہ رام ۔ مسٹر اسپیکرسر ۔ میں یہ عرض کررہا تھا کہ آج کی
حکومت جس کے ذمہ بجٹ پیش کرنے کا کام ہے وہ کوئی صحیح راستہ پر نہیں جا رہی
ہے ۔ چنانچہ گورنمنٹ نے ویلیج پنچایتس اور ڈسٹرکٹ لوکل بورڈس کو ڈیموکرٹائز
( Democratise ) کرنے کے سلسلہ میں بجٹ میں کوئی پراویژن نہیں
رکھا ہے ۔ بلکہ ان کو ناکام بنانے کے لئے ڈیلیبریٹ اٹمپٹ ( Deliberate attempt)
حکومت نے کیا ہے ۔ کیونکہ اوس نے پنچایت کمیٹیوں کو اپنا کام کرنے کے لئے کوئی
سرمایہ یا فیناس پرووائڈ ( Provide ) نہیں کیا ۔ ہمارے پاس ۲۲ ہزار
دیہات ہیں ۔ گورنمنٹ کہتی ہے کہ ہر اوس دیہات میں جسکی آبادی ہزار پندرہ سو ہو
پنچایت کمیٹی قائم کی جائیگی اور اون کے لئے پندرہ پرسنٹ ریوینیو انیشیل اسٹیجس
( Initial stages ) پر پرووائڈ کریگی لیکن دو سال گزرگئے اب تک
اون مواضعات میں پنچایت کمیٹیوں کا اعلان نہیں ہوا ۔ یہی نہیں بلکہ جن مواضعات
کو شمار کرلیا گیا تھا اون کو بھی مالی نقطہ نظر سے کمزور کرنے کی کوشش کر رہی ہے
دوسری چیز یہ کہ نامزدگیوں کا طریقہ رکھکر سارے پٹیل پٹواریوں کو جو برسہا برس

سے گاؤں کی تباهی کے ذمه دار هیں چور دروازے سے گھسایا - اور اسطرح اون کمیٹیوں کو ناکام بنانے کی کوشش کی - هماری بیورو کریٹک مشنری ( Bureaucratic machinery ) کو جو ورثه میں چلی آرهی هے هر موقع پر ان کمیٹیوں میں مداخلت کرنے کا اختیار دیا گیا - میں نے پہلے کہا تھا که کس طرح ڈپٹی کلکٹرس اور تحصیلدار پنچایت کمیٹیوں کے فرائض کی انجام دهی میں حائل هو رهے هیں - وہ لوگ هر مرتبه ان کمیٹیوں کے ممبروں سے بے عزتی کا سلوک کرتے هیں - جب اون کے هاتھ میں کمیٹیاں رهینگی تو صحیح طریقه پر پرجا تنتر راج کیسے قائم هوسکتا هے - اون کو مالی نقطه نظر سے کمزور کرکے اور کئی مشکلات پیدا کرکے اون کمیٹیوں کو ناکام بنایا جارها هے - ڈسٹرکٹ لوکل بورڈس میں بھی نامینیشن هوتا هے اور کلکٹر کو اس میں دخل دینے کے اختیارات هیں - فنڈ بھی کمزور هے اور جو فرائض متعین کئے گئے هیں وہ بھی اتنے محدود هیں که اون کا رهنا نه رهنا برابر هے - کلکٹر دو تین مہینوں میں ایک مرتبه یا اون کا من خوش رها مہینه میں ایک مرتبه ممبروں کو اپنے گھر پر بلالیتے هیں اور چائے وغیرہ پلا کر اون کو واپس کردیتے هیں - کیا یہی طریقه ڈیمو کریسی اور ڈی سنٹرلائزیشن آف پولیٹیکل پاورس کی طرف ایک قدم هے - حکومت ایک بھٹکے هوئے راهی کی طرح جا رهی هے - کوئی نقشه گورنمنٹ کے سامنے نہیں هے - حکومت نے یه دیکھنے کی کوشش نہیں کی عوام کی کیا ضروریات هیں اون کو کسطرح پورا کیا جاسکتا هے - اون کو تکمیل کرنے کے لئے فنڈس اور فینانس کسطرح جمع کئے جاسکتے هیں - برسوں سے وهی مدات هماری آمدنی کے هیں - کبھی کبھی ایک آدھ ٹیکس کا اضافه کرکے آمدنی بڑھا لی جاتی هے اور اوس کا بٹوارہ اور خرچه وهی پرانے ڈھنگ سے کیا جاتا هے - آج کی حکومت عوام کے احساسات اور اونکی ضروریات کا اندازہ نہیں لگا سکتی - هم یه کیسے اندازہ کریں که آخر حکومت کس سمت جا رهی هے - موجودہ زمانے کا نقشه سامنے رکھکر عوام کی ضروریات کو اسس ( Assess ) کرنے اور اون کو انالائز ( Analyse ) کرنے اور کن ضروریات کو پرائرٹی ( Priority ) دیجانی چاهئے اور اون ضروریات کے لئے فنڈ کہاں سے حاصل کرنے چاهئیں ان تمام امور پر غور کرنا ایک سویلائزڈ ( Civilised ) گورنمنٹ کا فرض هوتا هے جو ایک ویل فیر اسٹیٹ ( Welfare state ) قائم کرنا چاهتی هے - لیکن اوس کی بجائے بنئے کی طرح سے جو پیسه چند مدات کے تحت برسوں سے چلا آرها هے اوسکو پچھلے طریقوں پر هی خرچ کیا جارها هے - کیا آج اس طرح کے بجٹس بنا کر هماری حکومت ویل فیر اسٹیٹ بنانے کے راستے پر جاسکتی هے - میں اس سلسله میں هماری آمدنی کے تھوڑے بہت جو ذرائع هیں اون کا ذکر کرونگا که کسطرح وہ ساکت هیں - هماری حکومت کے موازنه میں لینڈ ریوینیو کا درجه دوسرے نمبر پر آتا هے - سب سے پہلے تو آبکاری کی آمدنی هے - اوس کے بعد لینڈ ریوینیو - لینڈ ریوینیو کے اسٹیٹسٹکس ( Statistics ) کو هم دیکھیں تو معلوم هوگا که وہ کبھی پانچ ساڑھے پانچ کروڑ سے آگے نہیں بڑھی - اس کی کیا وجه هے - کیا هم [illegible]

کو اسی طرح ساکت رکھنا چاہتے ہیں ۔ ہم سوسائیٹی میں جو مساوات قائم کرناچاہتے ہیں سوسائیٹی سے طبقات کو ختم کرنا چاہتے ہیں کیا اس کے لئے لینڈ ریوینیو کے یہ اسٹیٹسٹکس کافی ہوسکتے ہیں ؟ لینڈ ریوینیو کے طریقے میں بنیادی تبدیلی کرنا چاہئے۔ ورنہ یہ آمدنی ایسی ہی ساکت رہیگی اور غریبوں پر اس کا بار پڑتا رہیگا ۔ بچھلی گورنمنٹ نے پہلے کے زمانے کے حالات کے لحاظ سے اوس کو قائم کیا تھا کہ کسطرح عہدہ داروں کو اپنے فرائض کی انجام دہی کے سلسلہ میں زیادہ سے زیادہ ڈسکریشن ( Discretion ) استعمال کرنے دیا جائے ۔ اور کسطرح اون کو اپنے لئے زیادہ سے زیادہ رشوت اور ناجائز آمدنی پیدا کرنے کے مواقع دئے جائیں ۔ کیا اوس زمانے کا مطمع نظر اس گورنمنٹ کا بھی ہے ۔ اس لحاظ سے اس زمانے کی جو لینڈ ریوینیو کے وصول کرنے کا اسٹرکچر ( Structure ) ہے اسکی ڈوری ڈھیلی چھوڑی گئی ہے ۔ لیکن آج کی گورنمنٹ جو ڈیمو کریسی کی بنیادوں پر قائم ہوئی ہے اور جو یہ دعوی کرتی ہے کہ وہ عوام کی بھلائی کے لئے کام کرتی ہے وہی سسٹم برقرار نہیں رکھ سکتی تلنگانے کی کاشت کا طریقہ ایک پیچیدہ طریقہ ہے ۔ پٹیل پٹواریوں کو اسکا موقع دیا جاتا ہے کہ گورنمنٹ کے خزانہ کا خیال رکھے بغیر صرف اپنی جیبوں کو بھرنے کا خیال کریں اور اسکے مواقع انکو فراہم کئے جاتے ہیں ۔ جیسا کہ چند معزز ارکان نے اس طرف ہاؤز کی توجہ مبذول کی تھی کہ تلف مال کی رپورٹیں کرکے گورنمنٹ کا لاکھوں روپیہ کا نقصان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ اگر تلف مال کی رپورٹیں نہ ہوں جو جھوٹ موٹ لکھی جاتی ہیں تو لاکھوں روپیہ گورنمنٹ کی ٹریژری میں جمع ہوسکتا ہے۔ لیکن جو ڈھانچہ بن گیا ہے اوسکی وجہ سے گورنمنٹ کے عہدہ‌دار اپنے جیب بھرنے کی کوششیں کرتے ہیں ۔ تلف مال کا جو طریقہ ہے اسکو تبدیل کرنا ضروری ہے ۔ تاکہ پٹیل پٹواریوں اور گورنمنٹ کے عہدہ‌داروں کو اپنی جیب بھرنے کا موقع نہ رہے ۔ نظام‌آباد اور دوسرے اضلاع میں لاکھوں روپیہ تلف مال کے سلسلہ میں لکھا جاتا ہے۔ تلف مال کے جھوٹے تختہ جات بنائے جاتے ہیں ۔ وہ سارا روپیہ انکی جیبوں میں جاتا ہے۔ جو دھارے قائم کئے گئے ہیں وہ ڈرائی لینڈ کا لحاظ رکھتے ہوئے قائم کئے گئے ہیں ۔ عہدہ‌داروں کے ڈسکریشن پر تلف مال کے عملیات ہوتے ہیں ۔ جب تک اس طریقے کو تبدیل نہیں کیا جائیگا یہ بدنظمی باقی رہیگی ۔ تہبندی میں پٹیل پٹواری سازش کرکے پانی سپلائی کرتے ہیں ۔ تہبندی کے کاغذات میں اسکا اندراج نہیں ہوتا ۔ ہرگاؤں میں جہاں تہبندی ہوتی ہے یہ عمل ہوتا ہے ۔ جب تک ہم ان امور کی جانب توجہ نہیں کرینگے کوئی علاج نہیں ہوسکتا ۔ گرداور اور پٹیل و پٹواری ان تینوں میں سازش ہوتی ہے اور غلط تختہ جات داخل کرتے ہیں ۔ اس سے ہوتا یہ ہے کہ جو مزید پیسہ وصول ہوتا ہے وہ ان لوگوں کی جیب میں جاتا ہے ۔ اس سازش کو ختم کرنا چاہئے ۔ میرا خیال یہ ہے کہ جب تک واٹر ریٹ سسٹم (Water rate system) نافذ نہ کیا جائے یہ خرابیاں باقی رہینگی ۔ اگر واٹر ریٹ سسٹم جاری کیا جائے تو ہمارے اسٹیٹ کی آمدنی میں اضافہ ہوگا ۔ تہبندی کا اختیار ولیج پنچایت بنا کر اسکے

تفویض کرنا چاھئے - ان کو اختیار دینا چاھئے کہ وہ اس بارے میں فیصلہ کریں - ایسا انتظام کیا جائے تو لاکھوں روپیہ کا جو نقصان ھورھا ھے وہ بند ھوسکتا ھے - گورنمنٹ کے اکسچکر (Ex-chequer) میں آمدنی آئیگی - لینڈ ریوینیو کا یہ فرسودہ نظام عوام کو اکسپلائیٹ ( Exploit ) کرنے کیلئے نافذ کیا گیا تھا تاکہ اوس سے جو آمدنی ھو اپنے عیش و آرام پر صرف کی جاسکے - ھمارے ھاں لینڈ ریوینیو کا سسٹم ایسا ھے کہ دس ایکڑ زمین رکھنے والے سے بھی اوسی ریٹ سے لیا جاتا ھے اور سو ایکڑ رکھنے والے سے بھی اوسی ریٹ سے لیا جاتا ھے اور ایک ھزار ایکڑ والے سے بھی وھی ریٹ لیا جاتا ھے .. نتیجہ یہ ھوتا ھے کہ جس کی زمین زیادہ ھے وہ تو آسانی سے ریوینیو داخل کرسکتا ھے اوس پر کوئی بار نہیں ھوتا - وہ زمین کو افتادہ بھی چھوڑ دیتا ھے کیونکہ تین چار سو روپیہ جو قلیل مالگزاری ھوتی ھے وہ برداشت کرسکتا ھے - لیکن اس کو گریڈیڈ سسٹم ( Graded system ) پر قائم کیا جائے تو اچھا ھوگا - ھمارے لینڈ ریفارمس کا حال یہ ھے کہ جس نوعیت کے وہ ھونے چاھئیں تھے نہیں ھوئے - اگر گورنمنٹ گریڈیڈ سسٹم اختیار کرے تو میں سمجھتا ھوں کہ ھماری اس وقت جو پانچ کروڑ کی آمدنی ھے اس میں اور اضافہ ھوسکتا ھے - میرا خیال ھیکہ اس میں کم از کم دوگنا اضافہ ھوسکتا ھے - آج اگر ھم مینیمم مارجن ( Minimum margin ) رکھکر پچاس ایکڑ والوں کے لئے جو ریٹ ھے اس کو سائینٹیفک ( Scientific ) بنیادوں پر ۵۰ فیصد اضافہ کے لحاظ سے تعین کریں اور سو ایکڑ والوں کے لئے اوس سے دوگنا ھو اور ایک ھزار اور دو ھزار والوں کے لئے ۱۰ اور ۱۵ گنا ھو تو ایسی صورت میں وہ مجبور ھو جائینگے کہ یا تو وہ اپنی زمینات کی سائیزس ( Sizes ) کو گھٹائیں یا اوس زمین پر محنت کر کے اوس زمین پر جو مالگزاری عائد ھو رھی ھے اوس کو ادا کریں - ان دونوں طریقوں سے وہ زمین کی طرف مائل ھونے پر مجبور ھونگے .. ساتھ ساتھ گورنمنٹ کی آمدنی میں بھی اضافہ ھوگا - لیکن افسوس کہ ھم نے ایسے طریقے اختیار نہیں کئے بلکہ ایک ایکڑ والے اور ایک ھزار ایکڑ والے دونوں کو ایک ھی لکڑی سے ھانک رھے ھیں - اگر یہ طریقہ کار درست نہیں ھے تو پھر ایک طریقہ جو اختیا کیا جاسکتا ھے وہ اگریکلچرل انکم ٹکس کا طریقہ ھے اوس سے زیادہ میں اس کو پریفر (Prefer) کرونگا - اس میں شک نہیں اگریکلچرل انکم ٹکس سے بچنے کے لئے ھر شخص کوشش کریگا کہ جھوٹا ریکارڈ فراھم کرے تاکہ وہ آپ کے ضابطہ کے اندر نہ آسکے - اور اگر ریوینیو گریڈڈ سسٹم پر رکھا جائے تو وہ دینے پر مجبور ھوگا - بجائے کوئی مناسب طریقے کو اختیار کرنے کے ھم دیکھتے ھیں کہ وھی فیوڈل سسٹم (Feudal system) کو مینٹین ( Maintain ) کرنے کی کوشش کی جاتی ھے - میں ایسے ھی اشارے ھمارے بجٹ میں پاتا ھوں - ھمارے لینڈ ریوینیو کی کلکٹنگ ایجنسیز ( Collecting agencies ) پر کتنا صرفہ ھورھا ھے - دوسرے ممالک کے بجٹ کو ھم دیکھیں تو معلوم ھوگا کہ دس فیصدی کلکٹنگ ایجنسی پر خرچ کیا جاتا ھے

چھ روپیہ ٹکس وصول کرنے کیلئے اگر ہم چار روپیہ خرچ کردیں تو یہ کوئی صحیح طریقہ کار نہ ہوگا ۔ یہ بہت بیکار سی بات ہے ۔ اتنا ٹاپ ہیوی اڈمنسٹریشن (Top-heavy administration) مناسب نہیں ہے۔پانچ کروڑکی آمدنی وصول کرنے کے لئے اگرہم ریوینیوکلکٹنگ ایجنسی (Revenue Collecting Agency) پرتین کروڑ روپیہ خرچ کردیں تو کیا یہ مناسب بات ہوگی ۔ ہمیں غور کرنا چاہئے کہ کیا یہ ضروری ہے ۔ آخر اس ہیوی اکسپنڈیچر (Heavy expenditure) کی کیا وجہ ہے ۔ وجہ ایک ہی ہے کہ یہی سسٹم پہلے سے چلا آرہا ہے ۔ پہلے جس طرح عہدوں پر اعلی خاندان کے لوگوں کو لیا جاتا تھا اور وہ ملک کے مفادکا خیال رکھے بغیر صرف اپنے فائدےکا خیال رکھا کرتے تھے ۔ وہی طریقہ اب بھی چلا آرہا ہے لیکن اس کو عوام اب ہرگز برداشت نہیں کرسکتے ۔ عوام کا یہ خیال تھا کہ جب عوامی راج شروع ہوگا توزیادہ سےزیادہ کوالیفیکیشنس (Qualifications) رکھنے والے اور زیادہ قابل لوگوں کو ملک کی خدمت کےمواقع ملیں گے لیکن آج بھی وہی رنگ ڈھنگ ہے جس کی وجہ سے گورنمنٹ کا کافی روپیہ خرچ ہورہا ہے۔ اس کے باوجود جو فائدہ حاصل ہونا چاہئے تھا نہیں ہو رہا ہے ۔ اس کے بعد میں یہ عرض کرونگا کہ آبکاری جو ہماری آمدنی کا سب سے بڑا ذریعہ ہے عوام یہ سمجھ رہے تھے کہ کانگریس راج کے آتے ہی ملک سے ساری برائیاں دور ہو جائینگی لوگ سمجھ رہے تھے کہ عوامی گورنمنٹ ان برائیوں کو دور کرنے کے لئے پہلا قدم اٹھائےگی اور وہ اپنی آمدنی کا خیال نہ کرتے ہوئے اس کو گرائیجوول (Gradual) طور پر دور کریگی ۔ یہ کوئی پالیسی نہیں ہے کہ کسی کو دس روپیہ تنخواہ دیں اور اوس سے آٹھ روپیہ کسی نہ کسی طرح پھر حاصل کرلئے جائیں ۔ اس طرح سے تو کوئی فائدہ نہیں ہوگا ۔ حیدر آباد کا جو ڈھانچہ ہے اس کو ایک ڈھانچے سے دوسرے ڈھانچے میں ڈھالنےکی کوشش کرنی چاہئے ۔ اگر یہاں کے حالات کو یکلخت ٹھیک نہیں کرسکتے تو آہستہ آہستہ یکے بعد دیگرے ٹھیک کرنا چاہئے ۔ مدراس اور سی ۔ پی کی گورنمنٹ اس کو ختم کرنےکی کوشش کر رہی ہے ۔ اگر ہم آٹھ منسٹرس اور آٹھ ڈپٹی منسٹرس رکھکر اپنے اخراجات کو بڑھاتے رہیں تو آمدنی کے مختلف ذرائع اسی طرح تلاش کرنے پڑینگے اگر ایسا ہو تو میں سمجھتا ہوں کہ آٹھ تو کیا ایک منسٹر کی تنخواہ نکلنا بھی مشکل ہو جائیگا ۔ اس آمدنی پر زیادہ آدھار کرنا ہمارے لئے مناسب نہیں ہے ۔ بلکہ ہمیں دوسرے ذرائع تلاش کرنے چاہئیں ۔ ہم جاھلوں کی جیب سے کچھ لیکر فخر محسوس کررہے ہیں ۔ یہ طریقہ ٹھیک نہیں ہوگا جب کبھی ہم ٹکس لگاتے ہیں یا کوئی آمدنی کا ذریعہ تلاش کرتے ہیں تو اوس کو کلکٹ (Collect) کرنے کے لئے اتنے لوگوں کو لگاتے ہیں اور اس میں اتنی شان و شوکت کا مظاہرہ کرتے ہیں کہ اس کی وجہ سےکافی روپیہ اس کے وصول میں خرچ ہو جاتا ہے۔ آبکاری کی آمدنی کا پہلے تو گورنمنٹ کے کارندے نقصان کررہے ہیں ۔ رشوت خواری کے وجہ سے جو آمدنی اسکی ہونی چاہئے نہیں ہو رہی ہے ۔

یہ بات صحیح نہیں ہے کہ جھاڑوں کی کمی کی وجہ سے یا تراشنے والوں کی وجہ سے آمدنی میں کمی واقع ہوتی ہے بلکہ گورنمنٹ کی عدم توجہ اور عہدہداروں کی غفلت کی وجہ سے یہ سب کچھ ہورہا ہے - جھاڑ تو زیادہ تراشے جارہے ہیں لیکن اس کا فائدہ گورنمنٹ کو نہیں ہورہا ہے - گورنمنٹ ان لوگوں پر تکیہ کئے بیٹھی ہے جن پر اسٹیٹ اور مرکز کی طرف سے نگرانی کا دعوی کیا جاتا ہے - منسٹر صاحب ایک رات کے لئے دورے پر جاتے ہیں اور دوسرے دن ان کا واپس آنا ضروری ہوتا ہے - وہ دعوی کرتے ہیں کہ میں نگرانی کرتا ہوں - اگر آج ہمارے ڈسٹرکٹ بورڈس (District Boards) کا کنٹرول ہو تو میں یقین دلاتا ہوں کہ یہ بات بڑی حد تک دور ہوسکتی ہے لیکن افسوس کہ یہاں یہ سسٹم بھی نہیں ہے -

ٹیکسس کے بارے میں مجھے کچھ کہنا ہے - میں پوچھتا ہوں ٹیکسس کن سے لینا چاہیئے یہ درست ہے کہ گورنمنٹ ٹیکسس کے بغیر اپنے لائحہ عمل کو عمل میں نہیں لاسکتی - ٹیکس ضروری ہیں - لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ٹیکسس کن سے لئے جائیں - ایک معمولی اکنامکس (Economics) کے پرنسپلس (Principles) پڑھے ہوئے آدمی سے اگر پوچھا جائے تو وہ بھی یہی کہیگا کہ ٹیکسس ان لوگوں پر عائد کئے جائیں جو اس کی ادائی کی سکت رکھتے ہیں - لیکن ہم یہاں دیکھتے ہیں کہ ٹیکسس ان لوگوں پر عائد کئے جاتے ہیں جو غریب ہیں جن کا خود اپنا جینا مشکل ہے ان سے ٹیکسس حاصل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے - آپ مکسڈ اکا نمی (Mixed economy) کا دعوی ایک طرف کرتے ہیں دوسری طرف پرائیویٹ انٹرپرائیز (Private enterprise) اور گور نمنٹ سیکٹر (Government sector) کے درمیان بیالنسڈ اکا نمی (Balanced economy) کا دعوی آج کے ہمارے حالات کے لحاظ سے بیروزگاری کو دور کرنے کے لئے کاٹیج انڈسٹریز (Cottage industries) کو فروغ دینا ضروری ہے - لیکن دیکھیے کہ عمل کیا ہورہا ہے - ہم یہ دیکھ رہے ہیں کہ ہماری ولیج انڈسٹریز (Village industries) یکے بعد دیگرے ختم ہوتی چلی جارہی ہیں - اس کی وجہ محض یہی نہیں ہے کہ انہیں بڑے بڑے انڈسٹریز یا مشینوں کے بنے ہوئے آرٹیکلس (Articles) سے مقابلہ کرنا پڑ رہا ہے - یہی ایک وجہ نہیں ہے - اگر یہی ایک وجہ ہوتی تو یہ چھوٹی چھوٹی انڈسٹریز مشینوں کے نکلتے ہی ختم ہو چکی ہوتیں - لیکن وہ آج مررہی ہیں - اس کی وجہ کا مپٹیشن وتھ دی مشین پراڈکٹس (Competition with the machine products) ہی نہیں ہے - بلکہ ان صنعتوں کے ختم ہونے کی اصل وجہ گورنمنٹ کا وہ رجحان ہے جو ان کے فروغ کی جانب نہیں - آج ہمارے دیہاتوں میں ویورس ہیں - تیلی کے گھانے ہیں - ان میں جو ڈپریشن (Depression) آئے تو اس موقع پر لاکھوں لوگوں کی مدد کرنی پڑتی ہے - اس کی بجائے ان کے پراڈکٹس پر سیلس ٹیکس لگایا جاتا

ہے - آج ہمارے ہر دیہات میں کئی تیل کے گھانے ہیں - میں پوچھتا ہوں ان پر سیلس ٹیکس کا سسٹم کیوں ہے - کیا وہ کاٹیج انڈسٹری نہیں ہے - کیا بمبئی اور مدارس میں ایسی چیزوں پر سیلس ٹیکس ہے ؟ نہیں ہے - اس بارے میں گورنمنٹ کی کوئی نیتی ( नीति ) ہی نہیں ہے - وہ یہ نہیں دیکھتی کہ ان کو کس طرح بچایا جائے - کہاں ڈسکریمینیٹ ( Discriminate ) کیا جائے - جیسے ہی سیلس ٹیکس کا قانون بنا ہر دس ہزار سے زیادہ کا بیوپار کرنے والے پر سیلس ٹیکس عائد کردیا گیا - یہ ایک ہی لکڑی آنریبل فینانس منسٹر کے ہاتھ میں ہے جس سے وہ سب کو ہانکنا چاہتے ہیں - اور یہ نہیں دیکھا جاتا ہے کہ کن کو فروغ دینا ہے کن کو بچانا ہے - ہم نے بنایا تھا کہ یہ چھوٹے چھوٹے تیل کے گھانے بھی اپنا بزنس ( Business ) کرتے ہیں وہ متاثر ہوتے ہیں - لیکن اب انپر ایک ایک ہزار دو دو ہزار سیلس ٹیکس عائد کیا جارہا ہے - یہی ہے آپ کی بیالنسڈ اکانمی آج ہمارے پاس ایسی کئی صنعتیں ہیں جنہیں کی انڈسٹریز ، ( Key industries ) بنانا ہے - اس سے میرا مطلب یہ نہیں کہ ہمیں اپنے دیش میں صرف کاٹیج انڈسٹریز ہی کو رکھکر بیکورڈ ( Backward ) بنایا جائے - لیکن کاٹیج انڈسٹریز کے فروغ اور اس کے تحفظ کا سوال آج بہت اہم ہے - مگر ہم دیکھتے ہیں کہ گورنمنٹ ان کے سیلس کے لئے کوئی سیلس امپوریم ( Sales emporium ) نہ بناسکی - اس کے لئے آج سیلس آرگنائیزیشن ( Sales organisation ) کی سخت ضرورت ہے - ان کا ڈیمانڈ کافی ہے - لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ بجٹ میں اس کے لئے کوئی پراویژن نہیں ہے - ساتھ ساتھ چھوٹی چھوٹی صنعتوں کو بچانے کی خاطر انہیں سیلس ٹیکس سے اکزمپشن ( Exemption ) ملنا ضروری ہے - ساتھ ہی ساتھ کاٹیج انڈسٹریز کے لئے حکومت کو کچھ ریشنالائیزیشن ( Rationalisation ) کرنا پڑیگا - آج جب اس کی ضرورت محسوس کی جارہی ہے کہ چیپ پاور ( Cheap power ) اور ہائیڈرو الکٹرک پاور ( Hydro-electric power ) ضروری ہیں تو بجٹ میں ان کے لئے گنجائش رکھکر انہیں فروغ دینا چاہیئے اور ہائیڈروالکٹرک پاور اور چیپ پاور اسکیم تیزی کے ساتھ عمل میں لائی جانی چاہیئے اور اس کی سپلائی کا انتظام کیا جانا چاہیئے - گورنمنٹ مکسڈ اکانمی ( Mixed economy ) پرائیویٹ انٹرپرائیز ( Private entrprise ) گورنمنٹ انٹرپرائیز ( Government enterprise ) کہتی ہے - یہ کہتی ہے کہ مکسڈ اکانمی ہماری پالسی ہے - میں پوچھتا ہوں کہ کہاں ہے - دو چار دیوالیے کے یا نقصان سے چلنے والی انڈسٹریز کو اپنے ہاتھوں میں لیکر اگر مکسڈ اکانمی کہا جائے تو یہ درست نہیں ہوسکتا - جو منافعہ سے چلنے والے ہیں وہ تو پرائیویٹ ہاتھوں میں دیدیئے جاتے ہیں - کیا مکسڈ اکانمی کی یہی پالسی ہے - جو کارخانے ملک کی بنیادی ضرورتوں کو پورا کرتے تھے انکی پیداوار تو چند لوگوں کی حد تک محدود ہے - انہیں پرائیویٹ ہاتھوں میں فروخت کردیا جاتا ہے - ایسی صنعتوں

کو جن کے پیداوار کی سارے جنتا کو ضرورت ہے اور جس پر گورنمنٹ کا کنٹرول ضروری ہے گورنمنٹ ان صنعتوں کو تو اپنے ہاتھ میں لینے کی کوشش نہیں کرتی حالانکہ ایسے کارخانے منافعہ میں چل رہے ہیں۔ میں پچھلے تین سال سے برابر اس کی مانگ کرتا چلا آیا ہوں کہ شوگر فیاکٹری کیوں نیشنلائیز ( Nationalise ) نہیں کی جاتی ہے۔ آج مکسڈ اکانمی میں چلنے کا دعوی تو ہے لیکن ہماری گورنمنٹ میں اتنی بھی صلاحیت نہیں ہے۔ اگر کہا جائے تو کہا جاتا ہے کہ اتنا پیسہ نہیں ہے کہ اس انڈسٹری کو چلا ئیں۔ اس لئے پرائیویٹ ہاتھوں میں دیا جارہا ہے۔ ان کے مینجنگ ایجنٹس ایسے اسپیشلسٹس ( Specialists ) ہیں کہ اس کارخانے کو چلا رہے ہیں جس کی وجہ سے وہ سالانہ ۸ - ۱۰ لاکھ روپیئے کماتے ہیں - اس میں وہ ۱۰-۱۵ ہزار روپیئے لگاکر اتنا منافعہ پاتے ہیں - آخر اس کا کیا مطلب ہے - ہم یہ سمجھنے پر مجبور ہوتے ہیں کہ اس سے گورنمنٹ کا منشا کچھ اور ہے - یعنی یہ کہ وہ بھی اس طرح لوٹ کھسوٹ میں برابر کے حصہ دار ہیں - اور اسی وجہ سے دانستہ یا نادانستہ طور پرانجان بیٹھے ہوئے ہیں۔ ایک آدمی جو صرف ۱۵-۲۰ ہزار روپئے لگاتا ہے کروڑوں روپئے کماتا ہے جس کی نہ تو ٹیکنیکل صلاحیت ہے اور نہ وہ کوالیفائیڈ ( Qualified ) ہے - کس طرح انہیں یہ منافع ملتا ہے - پریمیر کارپوریشن ( Premier Corporation ) کو اس طرح اجازت دیجاتی ہے - شوگر فیکٹری میں آج اتنا عملہ ہے کیا گورنمنٹ اس کو اپنے ہاتھ میں لیکر اپنے طور پر نہیں چلا سکتی - اس میں ٹکنیکل ہینڈس ہیں مینیجرس ہیں۔ اس کو چلانے والے ہیں مزدور ہیں - جس طرح اڈمنسٹریشن میں آئی - اے - یس - اور یچ - اے - یس ہیں اسی طرح آپ ٹیکنیکل کیڈر - کمرشیل کیڈر بناسکتے ہیں اور ان کے ذریعہ چلاسکتے ہیں۔ لیکن نہیں چلاتے - اور ان لوگوں کو دانستہ طورپر فائدہ اٹھانے اور لوٹنے کا موقع دیتے ہیں - کیونکہ اس لوٹ میں آپ بھی شامل ہونا چاہتے ہیں۔ یہ آج کی گورنمنٹ کی پالیسی ہے۔ آپ کی انڈسٹریز کا یہ حال ہے۔ وہی نظام شاہی یا لائق علی کی پالیسی کہ بس پیسہ لگا دئے اور خانگی لوگوں کے ہاتھ میں دیدئے - یہ مکسڈ اکانمی بیا لنسڈ اکانمی کا کوئی اصول نہیں۔ اس میں کوئی پلان نہیں۔ اس میں عوام کی ضروریات پیش نظر نہیں۔ اس کو پورا کرنے کے لئے کوشش نہیں کی جاتی - وہی بالکل پرانی شان چلی آرہی ہے -

آر-ٹی-ڈی-کے بارے میں ہمارے فینانس منسٹر نے کہا کہ آر-ٹی-ڈی-کی آمدنی کم ہونے کی وجہ اسٹرائک ہے۔ غلط ہے۔ میں کہوں گا کہ اس طرح کہکر آنریبل فینانس منسٹر نے دانستہ طور پر حقیقت کو چھپایا ہے۔ آر-ٹی-ڈی-کی آمدنی میں کمی کی وجہ صرف اسٹرائک نہیں۔ اور نہ وہاں کے مزدوروں کی اجرتوں میں اضافہ نقصان کی وجہ ہے - بلکہ میں کہونگا کہ نقصان کی اصل وجہ وہاں کے اڈمنسٹریشن کی خرابی ہے - اورساتھ ہی ساتھ ہمارے عوام کا ہمارے سماج کا آج کا ڈپریشن ( Depression ) ہے - عوام کی صلاحیتیں پر چیزنگ پاور اور اسٹانڈرڈ آف لیونگ کم ہورہا ہے ان میں صرف کرنے کی صلاحیت نہیں ہے - اس کا تو آپ نے کوئی ذکر نہیں کیا - یہ کہتے ہیں کہ عوام کا

معیار زندگی گھٹ رہا ہے۔ عوام کی پستی کی وجہ سے ٹراولنگ( Travelling )
کم ہوا ہے۔ اور پھر جو کچھ بھی ٹراولنگ ہوا ہے اس کا بھی انتظام برابر نہ ہوسکا۔ اسٹیٹ
اکزیکٹیو اتھارٹی (State Executive authority) سول ایجنٹ آف اڈمنسٹریشن
( Sole agent of administration ) بن کر کام نہیں کرسکتی
اس لئے ہمنے بار ہا کہا ہے کہ ڈی سنٹرالائیزیشن( Decentralisation )
کرنا پڑیگا۔ میں پوچھتا ہوں آر۔ ٹی۔ ڈی۔ بسس کا ایک ایک کنڈکٹر کتنی رشوت
لیتا ہے۔ کیا اس کو معلوم کرنے کی کوشش حکومت نے کبھی برقعہ اوڑھ کر بھیس بدل
کر کی ہے۔ آپ کسی ڈسٹرکٹ پر نائیٹ اوٹ ( Night out ) چلے جائیے
ٹراول ( Travel ) کرکے دیکھئیے آپ کو معلوم ہوگا کہ
آخر کس وجہ سے نقصان ہوتا ہے۔ لیکن آپ اس کو بھی درست کرنے کی ہمت نہیں کرتے
اس کو تو تسلیم نہیں کیا جاتا لیکن کہا جاتا ہے کہ مزدوروں نے ۲۰ دن ہڑتال کی تھی
جس کی وجہ سے آمدنی میں گھاٹا آگیا۔ ایک طرف تو ریٹس ( Rates ) وہی ہیں
جو حیدرآباد میں ناکہ بندی کے زمانے میں قائم کئے گئے تھے جبکہ آئیل کی سپلائی
مشکل تھی۔ ایک گیا لن کے لئے ۵۔۶ روپئے صرف کرنا پڑاتاتھا یہ ان دنوں کے قائم
کئے ہوئے ریٹس ہیں۔ انہیں اب تک برقرار رکھکر عوام کو لوٹا جارہا ہے میں کہوں گا کہ
ریٹس کو روائز ( Revise ) کرنے کی ضرورت ہے۔ میں کہوں گا کہ
اگر اڈمنسٹریشن اچھا ہو جائے تو ریٹس کم کرنے کے باوجود بھی آپ کو بہت زیادہ
آمدنی ہوگی۔ آپ اس پر تو غور نہیں کرتے۔

[SHRI B. D. DESHMUKH (CHAIRMAN) IN THE CHAIR]

یہ آمدنی کے چند مدات تھے جن کے بارے میں میں نے توجہ دلائی۔ اب میں خرچ
کے مدات کے بارے میں کچھ کہوں گا۔ ہمارے پاس جو ڈیولپمنٹ پلانس ہیں۔ نیشن بلڈنگ
( Nation-building ) کے لئے انہیں تیزی سے فروغ دینے کی ضرورت
ہے۔ یہاں پھر سوال کھڑا ہوتا ہے کہ اس کے لئے پیسہ ہونا چاہئیے۔ مجھے کبھی
کبھی افسوس ہوتا ہے جب ہماری گورنمنٹ فارن کیپیٹل ( Foreign capital )
کے بارے میں یہ کہتی ہے کہ اس کے پیچھے سیاسی اسٹرنگس ( Strings )
نہیں ہیں۔ اس لئے اس کے فلو( Flow ) ہونے کی اجازت دیجاتی ہے ۔اور یہ
کنسیشن دیکھتے ہیں کہ اس کا جو منافعہ ہوگا وہ لیا جاسکتا ہے۔ لیکن ہماری گورنمنٹ
یہ کوشش نہیں کرتی کہ جن کے پاس پیسہ پڑا ہوا ہے اور جنہیں اسٹیٹ بجٹ میں سے آج
بھی کروڑوں روپیہ دیا جارہا ہے ان سے اپیل کی جائے کہ دیش کو اس وقت پیسہ کی
ضرورت ہے دیش کی ترقی کے لئے پیسہ کی ضرورت ہے بیروزگاری دور کرنے کے لئے
ضرورت ہے ہوگا یہ کہ اس ملک میں وہ پیسہ رہیگا۔ یہیں کے لوگوں کا ہوگا۔ سود کی شکل
میں ہو یا منافع کی شکل میں ہم انہی کو دینگے۔ اس سے لوگوں کی خریدنے کی صلاحیت
بڑھیگی۔ لیکن یہ نہیں کرینگے بلکہ فارن کیپیٹل ( Foreign Capital )
کی طرف بھاگینگے۔ یہاں تو فارن کیپیٹل کی ضرورت ہے۔ آئیے دیش خالی پڑا ہوا ہے۔

یہ کہینگے کہ جتنا پیسہ آپ لاسکتے ھیں لائیے اس کو انوسٹ( Invest )
کرنے کے لئے ایسے لوگوں کو رکھئیے جو ان کے اپنے ھیں - اور پھر سود اور منافع کا
پیسہ آپ ھی لے لیجئیے - اس کے لئے کیا ھم پر کوئی اسٹرانگ پریشر
( Strong pressure ) ھے - کوئی دباؤ ھے ؟

ھمارے پاس جو جاگیردارخاندان ھیں ان سے ربط رکھنے والے کہتے ھیں کہ جاگیرداروں
کے پاس کوئی دو-دو کروڑ روپیہ کے زیورات کی شکل میں ھے - آپ کہتے ھیں کہ ان کے
کھانے کے لئے ھی نہیں ھے اس لئے ھم معاوضہ دیتے ھیں نظام صاحب ھیں کیوں نہیں ان کو
مجبور کیا جاتا ؟ اگر ھمیں فائیو ایر پلان پورا کرنا ھے تو کیا ان سے یہ نہیں کہا جاسکتا
کہ جو منافع ھم باھر کے ممالک کو دے رھے ھیں وہ ان ھی کو دینگے - یہ کیوں
نہیں کیا جاتا - اگر ھمیں ھمارا فائیو ایر پلان کمپلیٹ ( Complete ) کرنا ھے
تو یہاں کے پبلک کوآپریشن ( Public Co-operation ) جسمانی شکل
میں ھی نہیں بلکہ جو سیونگس کی شکل میں سرمایہ بند پڑا ھوا ھے اس کو ڈھونڈھ کر نکالنا
پڑیگا - اس وقت اور صرف اسی وقت ھمارا فائیو ایر پلان کا ٹارگٹ پورا ھوگا - صرف یہ
کہنے سے کہ دیڑھ دولاکھ ایکر زمین زیر کاشت لائی جائیگی اور کارخانے کھولے
جائینگے کام نہیں ھوسکتا - نئی نئی انڈسٹریز کھولنا تو کجا جو کارخانے تھے وہ آج بند
ھو رھے ھیں - گورنمنٹ آف انڈیا سے لڑکر جیسا کہ دوسرے گرانٹ کررھے ھیں
نئے انڈسٹریز قائم کرنیکی صلاحیت نہیں ھے - اگر گورنمنٹ آف انڈیا سے دو ایک
انڈسٹریز قائم کی جائیں تو ھم بھی گورنمنٹ کا ساتھ دیتے جیسا کہ فینانشیل سبونشن
( Financial subvention ) کے مسئلہ میں ھم نے آپ کا ساتھ دیا تھا - چنانچہ
ریلوے سنٹرل گورنمنٹ کے تحت جاتے وقت ٦ - ٧ کروڑ کا سرمایہ تھا - اس وقت ھمارے پاس
کے کچھ لائینس ڈالنے کے لئے سروے کیا گیا تھا لیکن انٹگریشن ( Integration )
ھوکر ٥ سال ھوگئے اور اب تک ایک بھی لائن ڈالنے کی کوشش گورنمنٹ آف انڈیا کی
طرف سے نہیں کی گئی تو اس خاموشی کے کیا معنی ھیں - کیا ھمیں اپنی آمدنی بڑھانا نہیں
ھے - کیا یہاں کے لوگوں کو روزگاری پروائیڈ ( Provide ) کرنا
نہیں ھے - کیا ھمارے پاس جو ڈولپمنٹ پلانسس ( Development plans )
ھیں ان کو پورا کرنے کا مقصد نہیں ھے - ھر بات کے لئے یہ ھمارے سامنے کہا جاتا ھے کہ
ھمارے پاس پیسہ نہیں ھے - پیسہ نہیں ھے - بس یہ ھی رٹ لگائی جاتی ھے - ھمارے پاس
پیسہ نہیں ھے - تو گورنمنٹ کی بد دیانتی ھے اور میں سمجھتا ھوں کہ آپ کو یہ نہیں کہنا
چاھئیے - جب بھی ولیج پنچایت کا مطالبہ کیا گیا تو یہ کہا جاتا ھے کہ لوگوں میں ابھی
صلاحیت نہیں ھے - ان کو اتنے زیادہ حقوق اور اختیار دینا بالکل بے معنی سی بات ھے
پھر ھم جب کہتے تھے کہ وہ لوگ نادانی اور جہالت سے آپ لوگوں کو ووٹ دئے
تھے - آپ کو یعنی کانگریس کو ووٹ دئے تھے تو اس وقت بھی یہی کہنا تھا کہ
ھمارے عوام انپڑھ ھیں جاھل ھیں اس وجہ سے آپ بیل اور ناگر رکھکر الکشن جیتتے
ھیں - آج واقعی جنتا کی یہ حالت ھے کہ وہ محض ایک عقیدہ ھونے کی وجہ سے " بیل "

کو ووٹ دئے ھیں اگر آپ یہ نہیں مانتے تو ایک بار کوشش تو کیجئیے کہ بائی الکشن میں اس علامت کو نکالیں۔ اس سے آپ پر کیا اثر پڑنے والا ھے اور کیا فرق ھونے والا ھے وہ آپ کو معلوم ھو جائیگا۔ اس لئے اب یہ کہنا کہ کوآپریشن نہیں ملتا مناسب نہیں ھے۔ یہ دونوں باتیں ایک ساتھ کیسے ھوسکتی ھیں۔ اگر ھمیں ملک کو ترقی دینا ھے تو ہمارے جو ڈولپمنٹ پلانس ھیں یا ترقی کی اسکیمیں ھیں ان پر زیادہ توجہ دیناضروری ھے۔

آخر میں میں صرف ایک بات اور کہنا چاھتا ھوں اور اسے دیکھکر مجھے بڑا تعجب ھوا۔ آج تقریباً ۳۰-۳۵ فیصد پست طبقات ھیں جنکو ھم ھریجن یا کسی اور نام سے پکارتے ھیں۔ انکی بھلائی۔ سماجی اور معاشی بھلائی کے لئے صرف ۲۰ لاکھ روپیے رکھے گئے ھیں۔ یہ ۴۰-۵۰ لاکھ لوگوں کے لئے رکھے گئے ھیں تو میں سمجھتا ھوںکہ اس سے ہماری نیتی ( नीति ) پوری نہیں ھوتی۔ ھم سماج سے نیچ۔ اچھوت اور ان ٹیچ ایبلٹی ( Untouchability ) کو دور کرنا چاھتے ھیں۔ انکو بہتر پوزیشن دینا چاھتے ھیں تو اس مد میں ھمیں اور کچھ اضافہ کرنا پڑیگا۔ اسطرف ھمیں تیزی سے قدم اٹھانے کی ضرورت ھے اسلئے میں سمجھتا ھوںکہ یہ رقم ناکافی ھے اور اس میں اضافہ ضروری ھے۔

اسکے ساتھ ساتھ مجھے یہ کہنا ھے کہ جو دو ڈپارٹمنٹس قوم کے معمار سمجھے جاتے ھیں۔ سنٹر میں بھی اور یہاں بھی۔ وہ تعلیمات اور قوم کی صحت برقرار رکھنے والا مڈیکل ڈپارٹمنٹ ھے۔ لیکن پچھلے سالوں میں اور آج بھی ان میں کوئی غیر معمولی اضافہ نہیں پاتا ھم نے یہ قانون پاس کیا تھا کہ حیدرآباد میں کمپلسری ایجوکیشن ھو۔ یہ دعوی کیا گیا تھا کہ تین چار سال میں ھم اسکو نافذ کرینگے لیکن ریورٹ میں یہ کہا گیا ھے کہ ڈیڑھ دو سال میں ۲۰ کمپلسری ایجوکیشن سنٹرس قائم کرسکے ھیں۔ اگر یہی رفتار ھو تو میں کہتا ھوں کہ اسکو نافذ کرکے سارے لوگوں کو لٹریٹ ( Literate ) بنانے کے لئے کتنے سال درکار ھونگے اور کتنی صدیاں گزرینگی ھم اندازہ نہیں کرسکتے۔

مڈیکل ڈپارٹمنٹ کے سلسلہ میں پچھلے سالوں کا تجربہ ھونے کے باوجود بھی ہمارے حیدرآباد میں کچھ ایسی حالت ھے کہ جنکی بناء پر کئی ایک امراض پھوٹ پڑتے ھیں۔ ہماری ریاست کے لوگوں کو اس سے بچانا ضروری ھے تو امراض کا حملہ ھونے کے بعد انکو بچانے کی کوشش کریں اور یہ بتلانے کی کوشش کی جائے کہ ھم نے یہ کیا اور وہ کیا۔ اتنا پیسہ صرف کیا تو میں سمجھتا ھوںکہ یہ ٹھیک بات نہ ھوگی۔ اس کےلئے تو ھمیں پہلے سے زیادہ سے زیادہ پریونٹیو میژرس (Preventive measures) لینا پڑیگا۔ اسکے علاوہ حیدرآباد میں انٹیریرس ( Interiors ) میں مہلک امراض کے دواخانے ایسی جگہ کھولے گئے ھیں جہاں نہ بس سرویس ھے اور نہ اچھے پکے روڈس ھیں۔ اسی طرح آیورویدک دوا خانے کھولنے کے لئے کوئی خاص انتظام نہیں ھے تو یہ کام کسطرح چلسکتا ھے۔

آخر میں میں ایک اور چیز کی طرف حکومت کو توجہ دلانا چاہتا ہوں ۔ مجھے افسوس ہے کہ گورنمنٹ اور خاص کر چیف منسٹر صاحب نے یہ کہا تھا کہ پچھلی گورنمنٹ نے یہ تصفیہ کرلیا تھا کہ پٹیل پٹواریوں کے سسٹم کو ختم کیا جائیگا ۔ انکی جگہ گروپنگ کی جائیگی اور اسٹیپنڈری پٹواریز ( Stipendiary patwaries ) رکھے جائینگے ۔ لیکن ایسا تیقن دلانے کے باوجود بھی آج کے بجٹ میں اس کے لئے کوئی پراویژن نہیں ہے ۔۔

میں ایک بار پھر گورنمنٹ سے یہ کہونگا کہ دھندلکے میں بھٹکے بھٹکے اپنے سامنے کوئی واضح پلان نہ رکھتے ہوئے آگے بڑھنے اور ترقی کرنے کی کوشش کی جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ ہمارے دیش اور قوم کی ترقی کے لئے کوئی صحیح راستہ نہیں ہوسکتا ۔۔ ہمیں سوچ سمجھکر اور ایک واضح پلان بنا کر ۔۔کیا ضروریات ہیں انکو اچھی طرح جاننے کے بعد انکو میٹ ( Meet ) کرنے کے لئے کیا ذرائع ہوسکتے ہیں ۔ موجودہ حالات میں ہماری آمدنی بڑھانے کے لئے اور خرچہ کم کرنے کے لئے کیا طریقے ہوسکتے ہیں ان پر غور کرنا چاہئے ۔ مجھے امید ہے کہ گورنمنٹ اس پر کافی دھیان دیگی ۔

**شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ** ۔(چنا کونڈور) اسپیکر سر ۔ جو بجٹ ہمارے سامنے پیش ہوا ہے وہ تیسرا بجٹ ہے ۔

**مسٹر چیرمن** ۔ وقت کا خیال رکھا جائے ۔۔۔

**شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ** ۔ بجٹ کا یہ مفہوم لیا جاتا ہے اور اسکا یہ تصور ہوتا ہے کہ بجٹ ایک پلان ہو منصوبہ ہو ۔ عوام اپنے جیب سے اپنی کمائی سے بچا کر زبردستی ہی سہی یا والنٹری طور پر جو پیسہ دیتے ہیں وہ ایک ٹرسٹ کے طور پر دیتے ہیں ۔ اب اس میں سے کسطرح اکسپنڈیچر ہو ۔ اسکو کسطرح خرچ کیا جائے ۔ آیا اسکو عوام کی فلاح و بہبود کے لئے خرچ کیا جائے یا من مانے طور پر حکومت خرچ کرے ان تمام پرنسپلس ( Principles ) اور اصولوں کا ایک مجموعہ ہوا کرتا ہے ۔ گو کہ بجٹ میں ہندسے رہتے ہیں لیکن ان ہندسوں کے پیچھے حکومت کی پالیسیز اور پلانس مضمر رہتے ہیں ۔ آئندہ کیا پلانس کرنے والے ہیں اس کا اظہار ہوتا ہے ۔۔ اس نقطہ نظر سے ہم اس بجٹ پر غور کریں تو یہ معلوم ہوگا کہ پہلے ہمارے سامنے سنہ ۱۹۴۹ع سے لیکر آج تک کے بجٹس کی ایک تصویر ہمارے سامنے آتی ہے ۔ جب سے یہ اسمبلی بنی ہے اس وقت سے لیکر آج تین سال تک ڈیفسٹ بجٹس ( Deficit budgets ) گھاٹے کے بجٹس ہمارے ہاتھ میں دئے جاتے ہیں ۔۔ پولیس ایکشن سے پہلے جو بجٹ ہوا کرتے تھے اس میں ریوینیو اکونٹ سے بچا کر کیونکہ ہمیشہ سرپلس بجٹ ہوا کرتے تھے اور وہ کیپیٹل اکسپنڈیچر کے لئے استعمال کیا کرتے تھے ۔ لیکن پولیس ایکشن کے بعد سے ایک پرمننٹ فیچر ( Permanent feature ) کے طور پر ڈیفیسٹ بجٹس ہمارے سامنے آرہے ہیں ۔ فینانس منسٹر صاحب نے جو

اپنی اسپیچ میں اسکا اقبال کیا ھے ۔ لیکن اب دیکھنا یہ ھے کہ اس سے کیا اثرات مترتب ھونے والے ھیں ۔ ایک مسئلہ یہ ھے کہ اس ڈیفیسٹ فینانسنگ کے بارے میں مختلف آرا ھیں ۔ بعض لوگوں کا یہ کہنا ھے کہ ڈیفیسٹ فینانسنگ ھوسکتی ھے کیونکہ آج کے حالات کا جو تقاضہ ھے اسکو پورا کیا جائے ۔ لیکن دوسرے لوگوں کا یہ خیال ھے کہ ھم خسارے کی پالیسی اڈاپٹ ( Adopt ) نہیں کرسکتے ۔ آج حیدرآباد ھی میں نہیں بلکہ ھندوستان بھر میں یہ رویہ ھے ۔ بہ استثنائے بمبئی جہاں چند لاکھ کا سرپلس بجٹ بنا ھے ۔ کہ بجٹ میں خسارہ ھے ۔ سنٹر میں تو ۲۰۰ کروڑ روپیہ کی کمی ھے ۔ معاشی زندگی میں افراط زر انفلیشن ( Inflation ) کے جو اثرات ھیں اسکی نسبت ریزرو بنک آف انڈیا کے جو اعداد ھمارے سامنے ھیں وہ یہ ھیں کہ ڈسمبر سنہ ۱۹۵۳ ع تک جو کرنسی نوٹس جاری کئے گئے اس میں ۳۸ کروڑ کا گھاٹا ھوا اور ۱۵ ۔ جنوری سنہ ۱۹۵۴ ع میں مزید ۳۸ کروڑ کا اضافہ کیا گیا ھے ۔

اس طریقہ سے اگر ھم افراط زر کا مطالعہ کریں تو معلوم ھوگا کہ ۱۸ ۔ ڈسمبر سنہ ۵۳ ع تک (۱۱۳۰،۲۱) روپیہ کے نوٹس کی شکل میں جاری کئے گئے ۔ اگر ۱۵ ۔ جنوری سنہ ۵۴ ع کے اعداد دیکھیں تو معلوم ھوگا کہ (۱۱۵۸،۴۴) کروڑ روپے کے نوٹس جاری کئے گئے ھیں ۔ فینانس منسٹر صاحب نے گو بجٹ اسپیچ میں فرمایا ھے کہ ھمارے فینانس ساؤنڈ ( Sound ) ھیں لیکن یہ محض ادھر اودھر کے الفاظ ھیں ۔ مسلمہ طور پر تو یہ محسوس کیا جارھا ھے کہ ھم افراط زر کے حالات سے دو چار ھیں ۔ ایسی صورت میں ھماری معاشی پالیسی کیا رھنی چاھیئے ۔ عموماً ماھرین معاشیات کی یہ رائے اور اصول رھا ھے کہ جہاں کہیں افراط زر کے حالات ھوں سرپلس بجٹ بنانا چاھیئے ڈیفیسٹ بجٹ نہیں بنا یا جاسکتا ۔ میں ادھر اودھر کا کوٹیشن دینے کی بجائے گوروالا کمیٹی کا انٹرا ڈکٹری چیپٹر ( Introductory Chapter ) فینانشیل سچویشن ( Financial situation ) کے سلسلہ میں ھے اسکو میں ایوان کے ملاحظہ میں لانا چاھتا ھوں ۔ اس سے واضح ھوگا کہ جہاں کہیں افراط زر کے حالات ھوتے ھیں سرپلس بجٹ بنانا چاھیئے ۔ لیکن یہاں تو گنگالٹی ھے سنہ ۵۲ ۔ ۵۳ ع کا بجٹ اکسیڈنٹلی ( Accidentally ) سرپلس بجٹ رھا ۔ اوس میں ریلوے کے کچھ ایک کروڑ روپیہ ھمارے اکاؤنٹ ( Account ) میں آگئے تھے ۔ اور اسی لئے وہ خسارہ کا بجٹ نہ بن سکا ۔ لیکن سنہ ۵۳ ۔ ۵۴ ع اور آئندہ بننے والے بجٹ کو دیکھیں تو معلوم ھوگا کہ اوس میں (۲،۴۷) کا گھاٹا ھورھا ھے ۔ آج ھندوستان کی ھر ریاست کا بجٹ گھاٹے کا بجٹ ھے ۔ اور خود سنٹر کا بجٹ گھاٹے کا ھے ۔ ان گھاٹے کے بجٹس کو کس طرح میٹ آوٹ ( Meet out ) کیا جائیگا ۔ گو حیدرآباد کی حکومت کے ھاتھ میں کچھ نہیں فقط ھاتھ کی لکیریں ھیں میں اس کے اعداد بھی بعد میں دونگا ۔ سنٹرل گورنمنٹ کے پاس منٹ ھے وھاں سے نوٹ بنتے جاتے ھیں ۔ کب تک اس طرح کی منی منٹنگ ( Money minting ) جاری رھیگی ؟ یہ ایک صاف اصول ھے کہ اس طرح جب زیادہ روپیہ بازار میں آجاتا ھے

تو اشیاء کی قیمتیں بڑھ جاتی ہیں۔ اور اشیاء کی قیمتیں بڑھجاتی ہیں تو سپلائی اینڈ ڈیمانڈ کی تھیوری اپلائی ہو جاتی ہے ۔ اس طرح

حکومت ڈیفیسٹ فینانشیل پالیسی (Deficit financial policy) اور انفلیشنری پالیسی (Inflationary policy) کواڈاپٹ کر کے عوام کی زندگی پر حملہ کر رہی ہے کیونکہ ڈیفیسٹ فینانشیل پالیسی کے برے اثرات ہونے والے ہیں ۔ میں یہ چیز بھی ایوان کے سامنے لاؤں گا کہ آئندہ کیا ڈیفیسٹ بجٹ بنانا ضروری ہے یا اس کو اس طرح اڈجسٹ (Adjust) کیا جاسکتا ہے کہ وہ سرپلس بجٹ بن سکے ۔ ہمارے جو سورسس آف انکم ہیں وہ ٹیپ کئے گئے ہیں یا نہیں ۔ ہماری آمدنی کے جو ذرائع ہیں کیا وہ برابر استفادہ میں آرہے ہیں یا نہیں ۔ ڈیفیسٹ فینانشیل پالیسی کے سلسلہ میں یہ ڈفنس (Defence) کیا جاتا ہے کہ ہم تو ڈولپمنٹ پر زیادہ خرچ کر رہے ہیں ۔ اس وجہ سے ڈیفیسٹ بجٹ بنا نا ضروری ہے۔ یہ ایک بے اصولی چیز ہے۔ جہاں کہیں کیپٹل اکسپنڈ یچر پر خرچ کرنا ضروری ہے وہاں ریوینیو سے بچا کر اس طرح کے پلان بنا نا چاہیئے۔ اس اصول کو ہماری حکومت نے ترک کیا ہے ۔ اس کے جو نتائج ہوں گے وہ میں عرض کر چکا ہوں ۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی عرض کرنگا کہ ڈیفیسٹ فینانشیل پالیسی جہاں کہیں بھی اختیار کی جاتی ہے وہ عموماً جنگ کے حالات میں اڈاپٹ کی جاتی ہے ۔ لیکن یہاں ڈولپمنٹ کے نام اکسپنڈیچر (Expenditure) کئے ہیں ۔ چنانچہ میں اس کو ایوان کے سامنے لانا چاھتاھوں ۔ اگر ہم اس کا مقابلہ کریں تو معلوم ہوگا ہم آئندہ سال کے لئے (۲۹) کروڑ کا اسٹیمیٹ (Estimate) پیش کر رہے ہیں۔ اس میں سے ۱۸ کروڑ سے زائد محض اڈمنسٹریشن پر خرچ ہورہا ہے ۔ میرے ہاتھ میں فینانس سکریٹری کا میمورنڈم ہے ۔ اس کو دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ (۵۹) پرسنٹ اڈمنسٹریشن پر خرچ ہورہا ہے اور (۱۳) پرسنٹ نیشن بلڈنگ پرپزس کے لئے خرچ ہو رہے ہیں ۔ میں یہ مانتا ہوں کہ تھوڑا بہت ضرور صرف کرنے کی کوشش کی جارہی ہے ۔ میڈیکل اور ایجوکیشن پر صرف ہورہا ہے لیکن جو خرچ ہورہا ہے اس کو جائز طور پر ایک پلان کے تحت اچھی طریقہ سے خرچ کیا جارہا ہے یا نہیں یہ دوسری بات ہے ۔ اس سے بھی زیادہ خرچ کرنے کا امکان اور گنجایش ہے یا نہیں اس کا بھی سوال ہوسکتا ہے ۔ ہمارے نیشن بلڈنگ ڈپارٹمنٹ (Nation-building Department) کے جو اکسپنڈیچرس ہیں اس کو فی کس تقسیم کریں یعنی ایک کروڑ (۸٦) لاکھ کی آبادی پر ہم تقسیم کریں توفی کس دو روپیہ پڑتے ہیں ۔ اس میں پرائمری ایجوکیشن ۔ سکنڈری ایجوکیشن اور یونیورسٹی ایجوکیشن بھی شامل ہے ۔ اسطرح میڈیکل اور پبلک ہیلتھ پر فی کس ایک روپیہ خرچ ہورہا ہے۔ کیا یہ کافی ہوسکتے ہیں۔ یہ تو بہت کم خرچ کئے جا رہے ہیں ۔ اگر ہر شخص پر اس کو تقسیم کر کے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ہم جو کچھ خرچ کررہے ہیں وہ ہمارے لئے کوئی فخر کی بات نہیں ۔ اس کے لئے ہم اپنے مونچھوں پر تاؤ نہیں دے سکتے ۔

اسی طرح اگریکلچر اور اریگیشن ( Irrigation ) پر جو خرچ ہو رہا ہے وہ بھی بہت کم ہے - ہمارے پاس ایک کروڑ ۲۷ لاکھ کسان ہیں اون پر اگر آپ کی رقم تقسیم کی جائے تو فی کسان ایک ایک روپیہ پڑتا ہے اس میں آپ کا پیڈی مکسچر ''پیٹر'' اور'' کرلوسکر'' وغیرہ کے آئیل انجنوں کا خرچہ بھی شامل ہے - اس کسان کے لئے آپ ایک روپیہ خرچ کر رہے ہیں جو لینڈ ریوینیو اور آبکاری کے سلسلہ میں آپ کو سات روپیہ دیتا ہے -

**ڈاکٹر چنا ریڈی** - اگریکلچر ڈپارٹمنٹ سے متعلق بیڈی مکسچر اور تقاوی وغیرہ کے فیگرس جو آپ بیان کررہے ہیں وہ کہاں سے لئے گئے ہیں -

**شری کے - وینکٹ رام راؤ** - یہ فینانس سکریٹری کے میمورنڈم میں ہیں - میں اگریکلچر اور ارریگیشن دونوں کے فیگرس کو ملا کر کہہ رہا ہوں - میمورنڈم میں اس سے متعلق ایک چارٹ دیا گیا ہے -

**ڈاکٹر چنا ریڈی** - آپ اس کو اچھی طرح پڑھ لیں - اس میں تقاوی وغیرہ شامل نہیں ہے -

**شری کے - وینکٹ رام راؤ** - اگریکلچر کے مد کے تحت (۵۷) لاکھ (۴۲) ہزار ہیں اور اریگیشن پر جو خرچ ہورہا ہے وہ ایک کروڑ چھ لاکھ چھیا نوے ہزار ہیں - ان دونوں کو میں نے جمع کیا -

**ڈاکٹر چنا ریڈی** - میں معافی چاہتا ہوں - اس میں تقاوی - فرٹیلائزر پیڈی مکسچر اور پیٹر اور کرلوسکر ( جیسا کہ آپ نے کہا ) کے آئیل انجنس کی رقم شریک نہیں ہے -

**شری کے - وینکٹ رام راؤ** - مجھے اس پر خاص طور پر انسسٹ کرنا نہیں ہے لینڈ ریوینیو اور آبکاری کے نام پر جو کسان آپ کو سات روپیہ دیتا ہے اس میں صرف چار روپیہ آپ اس کے لئے خرچ کریں تو بھی اس کی ضروریات کے لئے کم ہیں - اس طرح اگر حالات کا مطالعہ کریں تو معلوم ہوگا کہ نیشن بلڈنگ ڈپارٹمنٹ جو خرچ کررہا ہے وہ بہت کم اور ناقابل لحاظ ہے - ایک اور چیز بھی مجھے عرض کرنا ہے - اس وقت ساڑھے چھ کروڑ ایکر زمین ایسی موجود ہے جس کو دوسرے ذرائع سے سیراب کرنے کی ضرورت ہے - میں نے یہ اسٹیٹسٹکس ( Statistics ) فینانس ڈپارٹمنٹ کے '' اکنا مک افیربلیٹن '' سے لئے ہیں کہیں اور سے کلکٹ نہیں کئے ہیں - اس سے معلوم ہوگا کہ نان پراڈکٹیو ( Non-productive ) پر اکسپنڈیچر زیادہ کیا جارہا ہے - میں نے راج پرمکھ کے اڈریس ( Address ) کے وقت اس سلسلہ میں کہا تھا کہ دو میل پر ایک پولیس کا جوان رکھا گیا ہے - ہرموضع میں ایک سیندھی اور شراب کی دوکان رکھی جاسکتی ہے - لیکن ہرموضع میں ایک مدرس کیوں نہیں رکھا جاسکتا - ایجوکیشن منسٹر صاحب نلگنڈہ کی تقریر میں فرمایا کہ ہردو گاؤں کے لئے ایک مدرس کا تقرر کیا گیا ہے - ان اعداد کو ویریفائی ( Verify ) کرنے کی ضرورت ہے - اگر ایسا ہورہا ہے تو خوشی کی

بات ہے ۔ ایجوکیشن کے سلسلہ میں بجٹ اسپیچ میں اور راج پرمکھ کے اڈریس میں بیسک ایجوکیشن کو اڈاپٹ کرنے کا بھی ذکر کیا گیا ہے لیکن اس پر ایجوکیشن کے اکسپرٹس ( Experts ) کی کیا رائے ہے غور کرنے کی ضرورت ہے محض فیناٹیکلی ( Fanatically ) بیسک ایجوکیشن ( Basic education ) کو انٹراڈیوس (Introduce) نہیں کیا جاسکتا۔ یہ ایک کنٹروورشیل ( Controversial ) مسئلہ ہے بیسک ایجوکیشن کو انٹرا ڈیوس کرنے کے سلسلہ میں بہت سی رائے ہیں۔ ہندوستان کے اکسپرٹس اس کے خلاف ہیں ۔ لیکن چونکہ کانگریسی حکومت بر سراقتدار ہے فینیٹیسیزم ( Fanaticism ) کے طور پر اس کو انٹراڈیوس کرنے کی کوشش کی جارہی ہے ۔ یہ چیز قابل برداشت نہیں ہے عوام اس کی مخالفت کریں گے ۔ بیسک ایجوکیشن کیا چیز ہے ۔ اس کے سلسلہ میں سی ۔ آر ۔ ریڈی نے کہا ہے ۔ بیسک ایجوکیشن واردھا اسکیم کے تحت ہوگی ۔ جسے راجہ جی اسکیم یا موڈیفائیڈ ایلیمنٹری ایجوکیشن اسکیم( Modified elementary education scheme ) کا نام دیا گیا ہے ۔ اس بیسک ایجوکیشن کے اصول یہ ہیں کہ ہر طالب علم صبح کے دو تین گھنٹے تعلیم حاصل کرے اور پھر اوس کے بعد اپنے ماتا پتا کو کاروبار میں مدد دے ۔ اگر کوئی ہریجن چپل سیتا ہے تو وہ چپل سیا کرے ۔ کوئی دھوبی ہے تو دھوبی کا کام کرے کوئی بڑھئی ہے تو وہ بڑھئی کا کام کرے ۔ اسی طرح حجام لوہار وغیرہ اپنے اپنے کام کریں ۔ بیسک ایجوکیشن کے یہ پرنسپلس ہیں ۔ حیدرآباد کی حکومت کے بیسک ایجوکیشن کے پرنسپلس کیا ہیں وہ میرے سامنے نہیں ہیں ۔ لیکن بیسک ایجوکیشن کے معنی پورے ہندوستان میں یہی لئے جارہے ہیں ۔ ہم دیکھ رہے ہیں کہ بیسک ایجوکیشن کا اسٹانڈرڈ دن بہ دن گرتا جارہا ہے ۔ یہ شکایت اوس طرف اور اس طرف دونوں طرف سے بھی ہے ۔ صبح سے شام تک رگڑ رگڑ کر کام لیا جاتا ہے لیکن تعلیم کا اسٹینڈرڈ تو دن بہ دن گرتا جارہا ہے ۔ صبح میں اگر کوئی پڑھا کرے اور دن بھر چپل سیتا رہے تو وہ کیا تعلیم حاصل کرے گا ۔ ہمارا جو معاشی ڈھانچہ ہے سامراج کے ہندوستان میں آنے سے ایک دھکے کے ساتھ زمین پر آرہا تھا لیکن اس پرانے ڈھانچے کی جگہ نئے ڈھانچہ نے نہیں لی ہمارے پرانے دن چلے گئے ۔ لیکن ان دنوں بھی کیا ہورہا ہے بیسک ایجوکیشن کے سلسلہ میں اگر صبح کے وقت کوئی ہریجن پڑھے اور دن بھر چپل سئیے ۔ بڑھئی بڑھئی کا کام کرے حجام حجام کا کام کرے تو پھر آپ سیکولر اسٹیٹ ( Secular state ) کا جو نعرہ لگاتے ہیں وہ بیکار ہوجاتا ہے ۔ کاسٹ ازم ( Casteism ) کو فرقہ واریت کو جڑ سے اکھاڑنے کی ضرورت ہے لیکن اس کو آپ چور دروازے سے انٹراڈیوس کررہے ہیں ۔ بیسک ایجوکیشن کے جو اثرات ہماری معاشی ۔ معاشرتی زندگی پر اور سماج پر بہت برے اثرات پڑنے والے ہیں ۔ اس سلسلہ میں یہ بحث کی جاسکتی ہے کہ بہت سے لوگ بی ۔ اے ۔ ہیں یم ۔ اے ہیں ان کو بھی روزگار نہیں ملتا اسلئے تعلیم کو صنعتی بنیادوں پر نرمان کرنا ہے لیکن جتنے بھی بنکر اور دستی صنعتوں کے کام کرنے والے لوگ ہیں جتنے بھی مزدور ہیں ان کی حالت کیا ہے ۔ ان کی حالت بگڑی ہوئی ہے ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ

